**برج اسد:** یہ پانچواں برج ہے مزاج آتشی رکھتا ہے اور ستارہ شمس سے تعلق رکھتا ہے۔ حاکم یوم یکشنبہ ہے سلطان الکواکب کا درجہ رکھتا ہے۔ اور قمری مہینے جمادی الاوّل سے متعلق ہے لہٰذا ایسی عورتیں و لڑکیاں جن کا طالع برج اسد برآمد ہوا ان کے لیئے یہ تعویذ تحفظ ہمیشہ کے لیے کار آمد ہے چاہیئے کہ تعویذات کے لکھنے کے تمام اصول پر کاربند ہوتے رہے اس تعویذ کو عروج ماہ میں بروز یکشنبہ اوّل ساعت شمس میں آتشی کے اصول پر تعویذ تحفظ کو مشک اور زعفران خالص کے محلول سے بخورات کو روشن کر کے تیار کرے بعد دلانے نذر حضرت پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کسی پاک و صاف تازہ شرینی پر بہ صورت تعویذ زیب گلو کرے انشاء اللہ تعالیٰ جب تک تعویذ گلے میں رہے ہر آفت ارضی و سماوی سے امان رہے گی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللھم | یاحنان | بسم اللہ الرحمن الرحیم | یامنان | یادیان |
| یابرھان | یاسبحان | یاغفران یاحی یا | اھیایا | شراھیا |
| یاحافظ | یاحفیظ | یاعالم کل شی | یانور یاخالق النور | یاغفور |
| یادافع | یارافع | اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | یاحق | یاودود |

**برج سنبلہ:** یہ دائرۃ البروج کا چھٹا برج ہے جو خاکی جنوبی اور مادہ ہے ستارہ عطارد سے متعلق ہے جو حاکم یوم چہارشنبہ یعنی روز بدھ کا ہے۔ لہٰذا ایسی مستورات و دختران کے لیئے کافی ہوگا لہٰذا چاہیئے کہ عروج ماہ میں بروز چہارشنبہ اوّل ساعت ستارہ عطارد میں اس تعویذ تحفظ کو تمامی اصول اور قواعد کار تعویذات کی مرتبی کو ملحوظ رکھتے ہوئے خالص مشک اور زعفران کے محلول سے

بخورات متعلقہ کو روشن کر کے تحریر کرے پھر خوشبو سے معطر کر کے موم جامہ کرے اور سرخ کپڑے میں سی کر تیار کرے پھر حضرات پنجتن پاک علیہم السلام کی نذر پاک شرینی پر دلا کر اس تعویذ کو زیب گلو کرے جب تک تعویذ گلے میں رہے گا ہر بلا و آفات و جادو سحر سے محفوظ رہے نقش ملاحظہ ہو۔

یا غفور یا نور بسم اللہ الرحمن الرحیم یا حق یا ودود

---

یا حافظ یا کفیل یا مالک یا بصیر یا نصیر یا قدیم

---

یا رحیم یا کریم اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں یا رب یا سمیع

---

برج میزان: یہ دائرۃ البروج کا ساتواں برج ہے جو بادی ہے اور ستارہ زہرہ سے تعلق رکھتا ہے اور یہ ستارہ عامل یوم جمعہ و حاکم فلک سوئم برج مذکور ہے چنانچہ بعد استخراج اگر کسی عورت یا لڑکی کا طالع میزان برآمد ہوتا ہے تو اس کی ساری زندگی کے لیئے مندرجہ ذیل تعویذ تحفظ نافع ہوگا چاہیئے کہ بروز جمعہ اوّل ساعت زہرہ میں تمام اصول و قواعد کار کو ملحوظ رکھتے ہوئے بادی اصول کے تحت اس تعویذ کو مشک و زعفران خالص کے محلول سے بخورات کی روشنی میں لکھے اور بعد دلانے نذر پاک شرینی پر حضرت پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و حضرت فاطمۃ زہرا سلام اللہ علیہا و شیر خدا حضرت علی المرتضی علیہ السلام و حضرات امام حسنین علیہم السلام تعویذ کو بعد کرنے موم جامہ سیاہ کپڑے میں سی کر سیاہ ڈور سے وابستہ کر کے اپنے گلے کی زینت بنائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تمام زندگی جادو ٹونا ٹوٹکا سحر سفلی کے وعا تعویذ و عملیات سے محفوظ رہے گی۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یامحمد یااللہ | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | یاغوث یاغیاث |
| یارب یاغفار | یاودود | | یانور یاخالق النور |
| یارزاق یاقادر | یاحفیظ | | یاکفیل یاقریب |
| یاباسط یاقاہر | اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | | یااول یاحی یاآخر |

برج عقرب[8]: یہ آٹھواں برج ہے شکل بچھو کی سی رکھتا ہے۔ مزاج آتشی رکھتا ہے۔ ستارہ مریخ کو نواں فلک سے جو حاکم یوم منگل ہے متعلق ہے چنانچہ ایسی تمام عورتوں اور لڑکیوں کے حق میں مندرجہ تعویذ تحفظ بہتر کارآمد ہوگا۔ جن کا طالع بعد استخراج برج عقرب برآمد ہوگا لہذا ایسی عورتوں و لڑکیوں کے لئے عروج ماہ میں بروز سہ شنبہ اوّل ساعت مریخ میں تمامی اصول اور قواعد کار بابت مرتبی نقوش کو مدِنظر رکھتے ہوئے اس تعویذ تحفظ کو آتشی لحاظ سے بخورات روشن کر کے بخلوص نیت خالص مشک و زعفران کے محلول سے لکھے اور نذر حضرات پنجتن پاک علیہم السلام کی کسی پاک میٹھی چیز پر دلا کر اس تعویذ کو زیب گلو کرے اور ہر پنجشنبہ کو اس تعویذ کو خوشبو سے معطر کیا کرے بافضال خداوندی دشمنوں کے مکروفریب اور ہر بلا سے محفوظ رہے گی۔

| | | |
|---|---|---|
| یاغفور | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | یاشافی |
| یانور یاحق | یاقاہر یاکریم | یاکافی |
| یاصبور یاودود | یاظاہر یاقدیم | یادافع |
| یاشکور | اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | یارافع |

برج قوس[9]: یہ نواں برج دائرۃ البروج کا ہے جو ستارہ مشتری حاکم یوم

پنجشنبہ سے متعلق ہے۔ برج مذکور آتشی اور نر ہے چنانچہ عورتوں اور لڑکیوں کا طالع استخراج کرنے پر برج قوس برآمد ہو تو ایسے لوگوں (عورتوں لڑکیوں) کے لیئے تعویذ تحفظ مندرجہ ذیل تمامی اصول اور ضابطہ بابت لکھنے تعویذات ملحوظ رکھتے آتشی طریقہ پر عروج ماہ میں بروز جمعرات بر ساعت ستارہ مشتری اس تعویذ تحفظ کو پاک کورے کاغذ پر بخورات روشن کر کے بخلوص نیت لکھے اور پاک شرینی پر نذر حضرت پنجتن پاک علیہم السلام کی دلا کر تعویذ کو زیب گلو کرے اور نذر کو معصوم لیکن پاک و صاف طاہر بچوں کو کھلا دے۔ تعویذ تحفظ خالص مشک اور زعفران کے محلول سے لکھا جائے گا اور ہر پنجشنبہ کو خوشبو سے معطر کیا کرے۔ بحکم حق سبحانہ تعالیٰ ہر بلا و مصیبت اور ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

| | بسم اللہ | الرحمٰن | الرحیم | |
|---|---|---|---|---|
| یاغفور | یانور | یا حے | یا قائم | یارب |
| یااھیا | یا شراھیا | یاحق | یا ودود | یاسمیع |
| | اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | | | |

برج جدی: یہ برج دائرۃ البروج کا دسواں برج ہے جو ستارہ زحل سے متعلق ہے یہ ستارہ حاکم یوم ہفتہ ہے لہذا معلوم ہونا چاہیئے کہ ایسی عورتوں اور لڑکیوں کے لیئے تعویذ تحفظ کی جب ضرورت ہو جن کا طالع برج جدی برآمد ہو تو تمامی اصول مرتبی منقوش و قواعد کار پر عمل کرتے ہوئے عروج ماہ میں بروز ہفتہ بر ساعت ستارہ زحل خاکی اصول کو

کو مدنظر رکھتے ہوئے کہ یہ برج خاکی ہے تعویذ تحفظ ذیل مرتب کرئے اور خوشبویات کی روشنی میں نذر سرکار دو عالم نورمجسم جناب حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کسی پاک شیرینی پہ دلاکر معصوم بچوں کو جو پاک صاف ہوں کھلا دے۔ یہ تعویذ تحفظ دائمی خالص مشک اور زعفران کے محلول سے لکھا جائے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا قریب | بسم اللہ الرحمن الرحیم | | یا حفیظ |
| یا کفیل | یا حمید | یا وکیل | یا حافظ |
| یا قادر | یا قدیر | یا رحیم | یا کریم |
| یا ودود | اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | | یا غفور |

برج دلو۔ یہ گیارہواں برج دائرہ مذکور کا ہے۔ یہ برج بادی ہے اور ستارہ اس برج کا زحل ہے جو حاکم یوم ہفتہ ہے لہٰذا ایسی تمام عورتوں اور لڑکیوں کے لیئے برائے حفاظت یہ تعویذ تحفظ تمام عمر کے لیئے کافی ہوگا جن کا طالع برج دلو برآمد ہو۔ چنانچہ جب تعویذ مذکور کے لکھنے کی ضرورت پیش آئے تو تمام اصول وقواعد کار بابت مرتبی نقوش کو مدنظر رکھتے ہوتے بادی اصول کے تحت اس تعویذ کی خانہ پُری خالص مشک اورزعفران کے محلول سے کرے اور بعد دلانے نذر حضرات جناب پنجتن پاک علیہم السلام کسی پاک و طاہر شیرینی پر دلا کر معصوم بچوں کو جو پاک و طاہر ہوں کھلا دے اور بخورات کی روشنی میں موم جامہ کرکے خوشبو سے معطر کرے اور پھر سیاہ کپڑے میں سی

کر سیاہ ڈور سے وابستہ کر کے گلے میں ڈالے اور پھر ہر شب پنجشنبہ میں تعویذات کو بخورات کی دھونی دیا کرے اور ہر نوچندی جمعرات کو دھونی کے ساتھ حسب سابق نذر دلایا کرے۔ رحمت خداوندی سے ہم کنار رہے گی اور ہر بلا اور آفت سے بحکم رب العزت محفوظ رہے گی تعویذ تحفظ یہ ہے۔

| یا اللہ | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | | یا محمد |
|---|---|---|---|---|
| یا غوث | یا غیاث | یا اغنی | یا غفور | یا رب |
| یا قدیر | یا قادر | یا رؤف | یا ودود | یا حافظ |
| یا حق | اللھم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | | | یا فاطر |

برج حوت[12]: یہ دائرہ البروج کا بارہواں اور آخری برج ہے جو آبی ہے اور ستارہ مشتری سے جو حاکم یوم جمعرات سے تعلق رکھتا ہے۔ چنانچہ ایسی عورتوں کے لیئے جن میں لڑکیاں بھی شامل ہیں۔ جن کا طالع استخراج سے برج حوت برآمد ہوتا ہے۔ حسب ذیل تعویذ تحفظ تمام زندگی کے لیئے بحکم رب العزت کافی ہے چنانچہ عند الضرورت یا خواہشیں تمام قواعد کار و اصول در بارہ مرتبی نقوش کا لحاظ رکھتے ہوئے آبی کے لحاظ سے خالص مشک و زعفران کے محلول سے یہ تعویذ لکھے۔

بخورات کی خوشبو دے کر موم جامہ کرنے کے بعد کالے کپڑے میں سی کر کالی ڈور سے وابستہ کرے اور نذر حضرات پنجتن پاک علیھم السلام

کی ڈلا کر زیب گلو کرے تعویذ عروج ماہ میں بروز جمعرات ساعت مشتری میں لکھا جائے گا تعویذ یہ ہے

| یا بصیر | بسم اللہ الرحمن الرحیم | | یا غفور |
|---|---|---|---|
| یا قدیر | یا ودود | یا دب | یا صبور |
| یا عزیز | یا رافع | یا وافع | یا شکور |
| یا قوی | اللہم احفظ صاحب التعویذ فلاں بن فلاں | | یا عفو غفور |

**لولا پن دور ہونے کیلئے:** علماء اپنے تجربات کی بناء پر تحریر کرتے ہیں کہ یہ نقش لولے پن کی خاص روحانی دوا ہے۔ جو طفل دیا ہو لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ قوت رفتار حاصل ہوگی۔

| ن | ی | ت | م |
|---|---|---|---|
| ۵۰ | ۱۰ | ۴۰۰ | ۴۰ |
| ۴۰ | ۵ | ۱۰ | ۴۰۰ |
| ۴۰۰ | ۴۰ | ۵ | ۱۰ |
| ۱۰ | ۴۰۰ | ۴۰ | ۵۰ |

**دربارہ شناخت حمل:** اگر تجسس اس بابت میں ہو کر فلاں عورت حاملہ ہے یا نہیں تو نقوش مندرجہ ذیل کو لکھ کر ایسی عورت کے

گلے میں یا بازو پر باندھیں اگر وہ عورت حاملہ ہوگی تو اس کو اسی وقت پیشاب کی حاجت ہوگی اور وہ نقوش یہ ہیں۔







**دافع سنگ مثانہ:** اگر کسی کو سنگ مثانہ کی شکایت کسی وجہ سے پیدا ہو گئی ہے چاہے تکلیف معمولی ہو یا شدید اس تعویذ کو لکھ کر مریض کو کھلا دے انشاء اللہ شکایت دور ہو جائے گی اور مریض شفایاب ہو جائے گا۔ تعویذ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| | ١ | |
| ۴ | ١٠ | ٦ |
| | ٩ | |

**برائے درد ناف:** جس کو درد ناف کی شکایت ہو تعویذ مندرجہ ہذا کو لکھے اور بصدق خلوص ناف پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد موقوف ہو جائے گا تعویذ اگلے صفحہ پر موجود ہے۔

| ط | ددع | ۲دع | ا |
| --- | --- | --- | --- |
| ردع | روع | ۹ع | دع |
| ۳ | ر٥ع | ۷۷ع | ددع |
| ۹۷ع | ۵ | ۴ | طوہ |

**برائے دردِ شکم:** اگر کسی کے شکم میں درد ہو اور کسی علاج سے فائدہ نہ ہوتا ہو تو تعویذ لکھ کر پلادے شفا ہوگی۔

| ۱۸ | ۱۱ | ۱۶ |
| --- | --- | --- |
| ۱۳ | ۱۵ | ۱۷ |
| ۱۴ | ۱۹ | ۱۲ |

**زوجہ مثل باندی اور شوہر مثل غلام:** عاملانِ تجربہ کار تعویذ مندرجہ ذیل کے بابت ارشاد فرماتے ہیں کہ زن و شوہر کے تعلقات باہمی کو استوار کرنے میں یہ تعویذ جب کبھی بھی استعمال میں لایا گیا بہتر نتیجہ برآمد ہوا۔ نیز یہ بات بھی تجربے میں آچکی ہے کہ اگر زوجہ نے شوہر کے رویئے سے تنگ آکر اس تعویذ کو لکھا کر اپنے پاس رکھے تو شوہر مثل غلام کے اس کا فرمانبردار بنا اور اگر شوہر بیوی کی بدزبانی سے تنگ آکر اس تعویذ کو لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو بیوی مثل باندی کے اس کی خدمت میں حاضر رہا کرے گی۔ نقش مندرجہ ہے۔

| ا د و و | ٣ | لولو |
|---|---|---|
| دمی | دیمو | دصلے |
| واو | منع | مو |

برائے خواب بندی: نقش مندرجہ ہذا برائے خواب بندی اکسیر ہے زوال ماہ میں بہ ساعت زحل لکھے اور جہاں شخص مطلوب سوتا ہو اس کے سرہانے دفن کر دے۔

| ٧٨٦ | ٧٩٢ | ٧٨٤ |
|---|---|---|
| ٧٨٥ | ٧٨٧ | ٧٩٠ |
| ٧٩١ | ٧٨٣ | ٧٨٨ |

تحفظ از آفات و بلیات: اگر کوئی شخص ہمہ اقسام کی آفات و بلیات سے محفوظ رہنا چاہتا ہے تو اس کو چاہیئے چاندی کی تختی پر اس نقش کو کندہ کرا کر سیاہ ڈورے وابستہ کرنے کے بعد گلے میں ڈالے۔ بحکم پروردگار عالم ہر بلا اور ہر آفت سے محفوظ رہے گا۔

٧٨٦

| ٥٠ | ٥٣ | ٥٦ | ٤٣ |
|---|---|---|---|
| ٥٥ | ٤٤ | ٤٩ | ٥٤ |
| ٤٥ | ٥٨ | ٥١ | ٤٨ |
| ٥٢ | ٤٧ | ٤٦ | ٥٧ |

ضعف چشم: اگر کسی کو ضعف چشم کی شکایت پیدا ہوگئی ہے تو اس کو چاہیے کہ بعد از طلوع آفتاب بعد وضو روبقبلہ ہو کر افطاھر ہزار بار ورد کرے۔ انشاء اللہ روشنی زیادہ ہوگی۔

برائے جذام و داغ: اگر کوئی شخص مرض جذام و داغ سفید میں مبتلا ہو اس کو چاہیے کہ وہ تین روزے ایام بیض یعنی تیرہویں، چودہویں اور پندرہویں تاریخ کے رکھے اور بروقت افطار سو بار المجید کہے انشاء اللہ مرض جاتا رہے گا۔

دیگر: چاہیے کہ اس دعا کو مریض برص و جذام پر پڑھے اور لکھ کر باندھے وہ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم یمحوا اللہ ما یشاء و یثبت وعندہ ام الکتاب الحمد للہ فاطر السموات والارض جاعل الملائکۃ رسلا اولی اجنحۃ مثنیٰ و ثلاث و رباع باسم

دیگر!

جو شخص کسی آزار میں اپنے کو مبتلا دیکھے تو یہ دعا پڑھے

بسم اللہ و باللہ وصلی اللہ علیٰ رسول اللہ و اھل بیتہ واعوذ بعزتہ علیٰ ما یشاء من شر ما اجد

برائے رفع آزار چشم و ضعف بصر: اگر کوئی کسی قسم کے آزار چشم یا ضعف بصر میں مبتلا ہے تو اس کو چاہیے کہ یہ دعا پڑھا کرے

اعیذ نور بصیری بنور اللہ الذی لا یطفا۔ اور پھر ہاتھوں پر ملے

دیگر برائے آشوب چشم: ہر گاہ کسی کی آنکھ آشوب کر آئی ہو یا آنے والی ہو وبیشتر یہ شکایت پیدا ہو جایا کرتی ہے۔

تو اس کو چاہیئے کہ وہ پانچ پانچ بار اوّل و آخر درود شریف اور درمیان میں تین بار آیۃ الکرسی پڑھ کر آنکھوں پر پھیرے انشاء اللہ شکایت جاتی رہے گی۔

**دوسرا نسخہ روحانی:** یہ نسخہ روحانی انتہائی مجرب ہے اگر آنکھیں کسی کی آشوب کر آئی ہیں تو تین مرتبہ اوّل و آخر درود شریف پڑھ کر انیس بار پڑھے اور پانی پر دم کرکے اس سے آنکھیں دھوڈالے انشاء اللہ شکایت آشوب چشم کی جاتی رہے گی، لیکن اس پانی کے بابت احتیاط اس امر کی رکھے کہ جس جگہ آنکھوں کو دھوئے وہاں کی زمین طاہر ہو وہاں نجاست نہ ہو نہ کسی کا پیر پڑنے پائے اس لئے کہ پانی اسم پاک پروردگار عالم کا ہے۔ جو پانی پر دم کرکے کام میں لایا گیا ہے۔

**سرمہ نایاب:** اگر کوئی شخص آشوب یا دیگر کسی قسم کے آزار چشم میں مبتلا ہے تو اس کو طیب و طاہر ہو کر باوضو ذریعہ آب یا تیمم پانچ بار درود اوّل اور پانچ بار درود آخر درمیان میں پانچ بار سورہ فصلت پڑھے اور ایک کورے کاغذ پر لکھ کر آب باران سے اس کاغذ کو دھوئے معلوم ہو کہ وہ آب پاک صاف برتن میں رکھا گیا ہو نجس نہ ہو اور پھر اسی پانی سے سرمہ پیسے اور وہ سرمہ آنکھوں میں لگائے سرخی۔ سفیدی ناخونہ رد ہا غرض کہ جو بیماری آنکھوں میں ہوگی انشاء اللہ وہ جاتی رہے گی۔

**حفاظت و صحت چشم:** اگر منظور ہو کہ آنکھوں کی صحت برقرار رہے اور اس کی حفاظت ہوتی رہے تو اس کو

چاہیئے کہ وہ ہر روز بعد ادائے نماز فجر بلاناغہ پانچ بار اوّل اور پانچ بار آخر اور درمیان میں پانچ بار فجعلناہ سمیعا بصیرا پڑھے اور ہاتھ کو اپنی آنکھوں پر پھیرے انشاءاللہ اس کی آنکھیں ہمہ اقسام کے آزار سے محفوظ رہیں گی۔

**بینائی واپس آگئی:** اس باب میں راوی بیان کرتا ہے کہ میں آنکھوں کی بصارت سے محروم ہوگیا تھا کہ میری یہ محرومیت پیدائشی نہ تھی اب مجھے آنکھوں سے کچھ بھی دکھائی نہ دیتا تھا کہ ایک شب میں نے مولا مشکل کشا حضرت علی المرتضیٰ علیہ السلام کو خواب میں دیکھا آپ ارشاد فرماتے ہیں کہ عناب کو باریک پیس کر آنکھوں میں لگا چنانچہ میں نے بموجب ارشاد حضرت امیر علیہ السلام عمل کیا اور پروردگار نے بہ طفیل حضرت مولائے مشکل علیہ السلام مجھے بینا کر دیے۔

**کلونجی ہر درد کی دوا ہے:** آپ کو چاہیئے علم نہ ہو لیکن وارد ہے کہ کلونجی ہر مرض کی دوا ہے سوائے موت کے لہذا بہتر ہے کہ کوئی گھر کلونجی سے خالی نہ رہے اور حسب موقع بمشورہ طبیب عمل کرے

**دیگر:** اس باب میں وارد ہے کہ اسپند میں شفا بہتر وارد ہونے والے مرض کی ہے۔ پس عادت کرو اسپند کی۔ فرمایا جس گھر میں اسپند ہوگا اس سے شیطان ستر گھر تک دوری کرے گا۔

**برائے بواسیر:** جس کسی شخص کو بواسیر (خونی یا بادی) کی شکایت ہو تو اس کو چاہیئے کہ وہ سورۃ یٰسین کو شہد خالص سے لکھ کر پیئے۔ چند دن پینے کے بعد مرض جاتا رہے گا۔

**برائے کنٹھ مالا:** یہ دعا برائے رفع ہونے کنٹھ مالا مفید ہے جو کوئی اس مرض میں مبتلا ہو اس کے لیئے چاہیئے کہ مقام کنٹھ مالا پہ ہاتھ

رکھ کر پڑھا کرتے ۔

یَا رَءُوْفُ یَا رَحِیْمُ یَا رَبِّ یَا سَیِّدِی

**برائے بندش پیشاب :** جو لڑکا سوتے میں پیشاب کرتا ہو اس کے لیئے چاہیئے کہ دعائے مندرجہ ذیل پوست آہو پر لکھ کر باندھے پیشاب بحالت خواب کرنے کی عادت جاتی رہیگی ۔

ھف ھف ھدھد ھف ھف دھات ھات انالہ کف کف

کف ھف ھفت ھفف مھم سعر لم قل ھو اللہ احد

الغالب من حیث لیستحسر العدو ابلیس شیخ للنبی اد در

کما الذی سجد لآدم الملآئکۃ باذن اللہ انہ کریمۃ

بنت کریمۃ ولد

ہ ہ ہ ہ ہ ہ ہ شددت بسورہ بسورہ صفہ صفہ

ختمت بخاتم سلیمان بن داؤد رب العالمین ۔

**برائے حبس بول** قرآن میں وارد ہے کہ جس کسی کو حبس بول کی شکایت ہے اس پر قرآن بہت پڑھے کہ اسکی برکت سے اسے شفا ہو گی دیگر ۔ درود شریف اس قدر پڑھے کہ یاد نہ رہے روزانہ کا وظیفہ کرنے سے بھی حبس بول کی شکایت جاتی رہتی ہے ۔

**علاج استفراغ :** بچہ بوڑھا ۔ جوان ۔ عورت یا مرد جس کسی کو کسی وجہ سے بھی قے بہت آتی ہو تو چاہیئے کہ اس کو سورۃ الطارق مع درود شریف کے تین ، تین بار پڑھ کر آب طاہر تازہ پر دم کر کے پلاوے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ شکایت جاتی رہے گی ۔

**دافع ہچکی :** ہچکی کے مریض کو چاہیئے کہ وہ سورہ والشمس کو لکھے اور

اور دھو کر پیے بخش جلد ہی جاتی رہے گی۔

**برائے دفع ہونے صرع!** مرگی والا مریض جب اس دورے میں بے ہوش ہوجائے اور کسی طرح ہوش نہ آتا ہو تو اس کے کان میں سورہ واللیل پڑھ کر پھونکے انشاء اللہ جلد ہوش میں آجائے گا۔

**دافع درد!** درد کیسا ہی اور کہیں پر کیوں نہ ہو اس سے شفا حاصل کرنے کے لیئے مقام درد کو ہاتھ سے پکڑے اور مع درود شریف کے سات بار کہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم اعوذ باللہ الذی سکن لہ ما فی البر والبحر وما فی السموات وما فی الارض وھو السمیع العلیم۔ انشاء اللہ تعالیٰ درد جاتا رہے گا۔

دیگر! وارد ہے کہ سورہ عنکبوت لکھے اور آب تازہ و طاہر سے دھو کر پیے تپ ربع اور درد کے شفا کے لیئے نافع ہے۔

# عالم غیب سے روزی حاصل کرنیکا بنیظیر عمل

نماز فجر کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان ایک سو ایک مرتبہ آیت ذیل پڑھیں اس کے بعد سجدے میں سر رکھ کر اللہ تعالیٰ سے عجز و انکساری سے امداد طلب کریں انشاء اللہ غیب سے آپ کی مدد کی جائے گی۔ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط ثُمَّ اَنْزَلَ اللّٰهُ سَکِیْنَتَهٗ عَلٰی رَسُوْلِهٖ وَعَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَاَنْزَلَ جُنُوْدًا لَّمْ تَرَوْهَا۔

# رزق میں غیبی برکت

نصف رات کے وقت اکیس روز تک باوضو ایک سو اکیس مرتبہ یہ عمل پڑھیں دوران عمل خوشبو ملائیں اوّل و آخر اکیس مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں بفضل خدا رزق میں غیبی ترقی ہو گی۔ مجرب عمل ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ یَا بَاسِطُ الَّذِیْ یَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ یَّشَآءُ بِغَیْرِ حِسَابٍ ط

# برائے ترقی رزق

نماز جمعہ کے بعد ستر بار بسم اللہ الرحمن الرحیم ط۔ المعطی ہو اللہ ط اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف۔ شرط یہ ہے کہ سلام کے بعد اسی طریقہ سے بیٹھا رہے کوئی پہلو نہ بدلے نہ کسی طرف دیکھے ورنہ اس عمل کی تاثیر ضائع ہو جائے گی۔ آزمودہ ہے

# کشائش رزق

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ

الْعَظِیْمِ ط. یہ آیت ایک ایسی نعمت ہے جس کا کوئی حساب نہیں توجہ یا غیر توجہ کے ساتھ جس طرح جی چاہے پڑھے ساتویں دن سے اس کا اثر ہونا ظاہر ہو جائے گا. ہمیشہ پڑھتے رہو پھر قدرِ خدا کا تماشہ دیکھو درمیان میں کسی وقت درود شریف بھی پڑھو عمل مجرب ہے۔

## حصولِ روزگار

، قُلْ اِنَّ الْفَضْلَ بِیَدِ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰہُ ذُوالْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ط

اس آیت کو لکھ کر بازو پر باندھیں۔ نجاست کی حالت میں تعویذ کو علیحدہ کر دیں بعد ازاں پھر پہن لے، علاوہ ازیں وقتاً فوقتاً اس آیت کی تلاوت بھی کرتا رہے مجرب ہے۔

## ادائیگی قرض

عشاء کی نماز پڑھ کر اسی جگہ پر سورۃ نصر کو اکتالیس بار اکتالیس روز تک پڑھے اوّل و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف مجرب و اکسیر ہے۔

## برائے حب

مطلوب کے داہنے پاؤں اور اپنے بائیں پاؤں کی خاک لے کر سات مرتبہ سورہ اخلاص یعنی قل ہو اللہ شریف پڑھ کر خاک پر دم کر کے آگ میں ڈال دے۔ محبت پیدا ہو گی اوّل و آخر ایک ایک مرتبہ درود شریف ضرور پڑھیں مجرب ہے۔

## حب کا مجرب نقش

یَا وَدُوْدُ طالب و مطلوب تینوں کے اعداد نکالے جس قدر اعداد آئیں اتنی ہی مرتبہ پڑھا جائے یا وَدُوْدُ کے اعداد طالب اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد مطلوب

اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد ایک ہفتہ دو ہفتہ تین ہفتہ پڑھتا رہے انشاء اللہ کامیابی ہو گی۔

## حب کا آزمودہ عمل

اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں ہزار بار وَاللہُ المستعان علی ما تصفون ۰ یا رفیق یا شفیق نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْق ۰ پڑھ کر پھول پر دم کرے اور پھول محبوب کو تحفتاً بھیج دے جوں ہی محبوب ان پھولوں کو سونگھے گا عاشق ہو جائے گا۔ آزمائش کریں۔

## حب کا مجرب نقش

| اَحَدٌ | اللہُ | ھُوَ | قُلْ |
|---|---|---|---|
| یَلِدْ | لَمْ | الصَّمَدُ | اللہُ |
| وَلَمْ | لَدْ | یُوْ | وَلَمْ |
| اَحَدٌ | کُفُوًا | لَہٗ | یَکُنْ |

جائز محبت کے لیے اس نقش کو انار کے درخت پر لٹکا دیں یا صحرا میں دفن کر دیں۔ انشاء اللہ محبت پیدا ہوتی ہے۔ آزمودہ نقش ہے۔

## برائے دشمنی

دشمنوں سے نجات: رات کو سوتے وقت جب وقت بیدار ہوں لیٹے لیٹے اسی حال میں اس آیت کو ایک سو بار پڑھیں وضو کی شرط نہیں۔ غرض یہ کہ آنکھ کھلتے ہی پڑھنا شروع کر دے۔ چند دن نہ گزریں گے کہ دشمن ذلیل و خوار ہو کر دور ہو جائے گا۔ پڑھتے وقت دل میں تصور دشمن کی ذلت و خواری کا رکھیں اس کی برکت سے دشمن کو دور کر دے آزمودہ عمل ہے۔ آیت یہ ہے۔

اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد ایک ہفتہ دو ہفتہ تین ہفتہ پڑھتا رہے انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## حب کا آزمودہ عمل

اوّل و آخر گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں ہزار بار وَاللّٰہُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰی مَا تَصِفُوْنَ ہ یَا رَفِیْقُ یَا شَفِیْقُ نَجِّنِیْ مِنْ کُلِّ ضِیْقٍ ہ پڑھ کر پھول پر دم کرے اور پھول محبوب کو تحفتاً بھیج دے جوں ہی محبوب ان پھولوں کو سونگھے گا عاشق ہو جائے گا۔ آزمائش کریں۔

## حب کا مجرب نقش

جائز محبت کے لیے اس نقش کو انار کے درخت پر لٹکا دیں یا صحرا میں دفن کر دیں۔ انشاء اللہ محبت پیدا ہوتی ہے۔ آزمودہ نقش ہے۔

| قُلْ | هُوَ | اللّٰهُ | اَحَدٌ |
|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | الصَّمَدُ | لَمْ | يَلِدْ |
| وَلَمْ | يُوْ | لَدْ | وَلَمْ |
| يَكُنْ | لَّهٗ | كُفُوًا | اَحَدٌ |

## برائے دشمنی

دشمنوں سے نجات: رات کو سوتے وقت جس وقت بیدار ہوں لیٹے لیٹے اسی حال میں اس آیت کو ایک سو بار پڑھیں وضو کی شرط نہیں۔ غرض یہ کہ آنکھ کھلتے ہی پڑھنا شروع کر دے۔ چند دن نہ گزریں گے کہ دشمن ذلیل و خوار ہو کر دور ہو جائے گا۔ پڑھتے وقت دل میں تصور دشمن کی ذلت و خواری کا رکھیں اس کی برکت سے دشمن کو دور کر دے آزمودہ عمل ہے۔ آیت یہ ہے۔

فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ط۔

## دشمن کو عاجز و محتاج کرنے کے لیے

اوّل اس تعویذ کو گیارہ بار لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈال دیں پھر کسی حلال جانور کی ہڈی پر اس تعویذ کو لکھ کر کسی پرانی قبر میں دفن کر دے اور وہیں بیٹھ کر دشمن کی محتاجی کا تصور کر کے بغیر بسم اللہ سورۃ توبہ پڑھے اور واپس چلا آئے

| ۴ | ۹ | ۲ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

تعویذ لکھتے وقت پہلے گیارہ دفعہ بسم اللہ پڑھ لینا چاہیے یہ عمل نہایت مجرب اور اکسیر ہے۔

## جدائی کا مجرب عمل

سورۃ تبت یدا ابی لہب ط بغیر بسم اللہ کے نمک، سرسوں اور بال تینوں چیزوں کو لے کر اکیس مرتبہ پڑھے ہر چیز پر علیحدہ علیحدہ پڑھے واضح ہو کہ نمک سرسوں اور بال جن دو میں جدائی مقصود ہے انہیں کے ہوں اور ہر بار دونوں کا نام لے جن میں جدائی کروانی ہو۔ شرعی لحاظ سے جائز ہو تو کرے ورنہ نقصان اٹھانا پڑے گا۔

## جدائی کا آزمودہ عمل

سَوَاءٌ عَلَيْهِمْ ءَأَنْذَرْتَهُمْ أَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ط

یہ آیت دو علیحدہ علیحدہ کاغذوں پر لکھ کر جن میں جدائی مقصود ہو ان کے ناموں بمعہ ان کی ماؤں کے نام لکھ کر پاک پانی میں دھو کر ان دونوں کو پلا دو یے

شک دونوں میں جدائی ہو جائے گی۔

## برائے جدائی

جن دو شخصوں کے درمیان جدائی کروانا مقصود ہو یا عداوت کروانا مقصود ہو ان دونوں کے ناموں کے اعداد نکال کر اسی تعداد کے مطابق مندرجہ ذیل آیت کو پڑھ کر کسی چیز پر دم کر کے دونوں میں سے جسے آسان ہو کھلا دے اگر کھلا نہ سکے تو ان کے ناموں کے عدد کے مطابق ایک ٹانگ پر کھڑے ہو کر آیت ذیل کو پڑھے۔ انشاء اللہ اسی دن جدائی ہو گی وقت نصف رات یا با مجبوری بعد نماز عشاء پڑھے

وَ اَلْقَیْنَا بَیْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَ الْبَغْضَآءَ اِلٰی یَوْمِ الْقِیٰمَةِ۔

## برائے مُقدّمہ

یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا عَظِیْمُ۔ یہ اسماء ایک لاکھ اکیاون ہزار مرتبہ بطور ختم پڑھے۔ مکان اور کپڑے پاک ہونا چاہیئے۔ خوشبو بھی لگائے۔ سنگین مقدمات کے لیے مجرب ہے۔

## مقدمہ میں کامیابی

سات روز تک گیارہ ہزار مرتبہ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَ اِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ روزانہ پڑھتا رہے آزمودہ ہے۔

## مظلوم کی فتح اور کامیابی مقدمہ

حکام کے سامنے یہ نقش عمامہ یا ٹوپی میں رکھ کر جانا بفضلہ تعالیٰ مجرب

ہے نقش یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷۵ | ۳۷۴ | ۳۷۹ | | |
| | ۳۸۰ | ۳۷۶ | ۳۷۲ | |
| | | ۳۷۳ | ۳۷۸ | ۳۷۷ |

مقدمہ کے لیے اس نقش کی زکوٰۃ یہ ہے کہ پچاس روپے لیے جائیں تب فائدہ ہوگا ورنہ فائدہ نہیں ہوگا۔

## برائے گم شدہ و مفرور

**واپسی مفرور:** اگر کوئی گھر سے مفرور ہوا در واپسی کی کوئی سبیل نہ ہو تو اس نقش کو لکھ کر کسی درخت پر لٹکائیں۔ مجرب اور کامیاب ترین نقش ہے۔ مفرور کتنی ہی پابندی میں کیوں نہ ہو انشاء اللہ بے قرار ہو کر واپس آجائے گا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

الٰہی بحرمت و برکت خواجہ عبدالرشید عثمانی

الٰہی بحرمت و برکت خواجہ عبدالرحیم مشرقی

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| | | ۶ | | |
| | ۷ | | ۱ | |
| ۲ | | ۵ | | ۸ |
| | ۹ | | ۳ | |
| | | ۴ | | |

[illegible]

[illegible]

**واپسی مفرور:** اس نقش کو لکھ کر کسی وزن کے نیچے دبادیں مجرب المجرب ہے۔ واپسی پر ان بزرگوں کی نیاز دلوائیں۔

| | | |
|---|---|---|
| حضرت ابراہیم ادھم | حضرت ابوبکر صدیق رض | حضرت ابراہیم ادھم |
| حضرت عمر فاروق رض | فلاں بن فلاں زود بیاید | حضرت عثمان غنی رض |
| حضرت ابراہیم ادھم | حضرت علی رض | حضرت ابراہیم ادھم |

**واپسی گم شدہ :** اس نقش کو لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبا دیں انشاء اللہ مفرور فوراً واپس آجائے۔ مجرب ہے بھاگے ہوئے کا نام عدد پانچ کے پیچھے لکھیے۔

بستم راہ شمال یا عبدالکریم

بستم راہ مشرق یا عبدالعزیز

| | | |
|---|---|---|
| ۲ ب | ۹ ط | ۴ د |
| ۷ ز | ۵ ہ | ۳ ج |
| ۶ و | ۱ ا | ۸ ح |

بستم راہ مغرب یا عبدالرحیم

بستم راہ جنوب یا عبدالرشید

**گم شدہ کے لیے :** جس وقت گم ہونے کی خبر ملے فوراً بلا تاخیر اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّآ اِلَیْہِ رٰجِعُوْنَ ط۔ گیارہ مرتبہ پڑھیں انشاء اللہ گم شدہ چیز بہت جلد ہی مل جائے گی مجرب ہے۔

**مفرور کی واپسی :** سورۃ والضحیٰ اس طریقہ سے لکھے کہ وَوَجَدَکَ ضَآلًّا فَهَدٰی کے بعد بھاگے ہوئے کا نام لکھے اس کے بعد بقیہ تمام سورۃ لکھے اور نوشتہ کو قرآن شریف میں رکھ دے مجرب ہے۔

**گم شدہ کا مجرب نقش :** خواہ کتنے ہی برس کسی آدمی کو گم ہوئے کیوں نہ گزر گئے ہوں وہ واپس آجائے گا یا اس گم شدہ آدمی کا پتہ چل جائے گا۔ اور اگر خدانخواستہ گم شدہ آدمی فوت ہوگیا ہے اِس

کے فوت ہونے کی اطلاع موصول ہو جائے گی۔

اس تعویذ کو چرخہ سے باندھ دیا جائے اور اس کے سات پھیرا الٹی طرف روزانہ دیا کریں انشاء اللہ ایک ہفتہ میں پتہ چل جائے گا۔




# برائے روحانی امراض!

**دافع سحر:** اس نقش کو لکھ کر سارے جسم پر ملیں پھر بارہ جوتے نقش پر ماریں اور جلا دیں تین دن برابر صبح و شام یہ کریں مجرب ہے۔

| قارون | فرعون | ابوجہل | ابلیس |
|---|---|---|---|
| شداد | ہامان | ابولہب | نمرود |
| نمرود | ابوجہل | شداد | ہامان |
| ابلیس | فرعون | ابولہب | قارون |

**سحر و آسیب کے لیے:** صبح کی نماز کے بعد اور مغرب کی نماز کے بعد اور سوتے وقت الحمد شریف بسم اللہ کے ساتھ آیت الکرسی اور معوذتین سورۃ فلق اور سورۃ ناس اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف۔ مریض خود پڑھے تو بہتر ہے ورنہ کوئی دوسرا پڑھے اس طرح دم کرے کہ لعاب دہن کا کچھ حصہ مریض کے جسم پر

گرے ۔ نیز ایک بوتل پر دم کر دیا کریں دم شدہ پانی نہار منہ ایک گھونٹ مریض کو پلائیں۔ جب بوتل آدھی رہ جائے تو نئے پانی سے بھر دیں ۔ اگر مکان میں آسیب کا اثر ہو تو دم کیئے ہوئے پانی میں سے تھوڑا سا پانی لے کر مکان کے چاروں کونوں میں اس طرح چھڑکیں کہ پانی زمین پر نہ گرے۔

## آسیب زدہ کے لیئے

یہ تعویذ کسی آسیب زدہ آدمی کے بازو یا گلے میں باندھیں انشاء اللہ آسیب کا دور ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| ۲۴ | ۲۷ | ۳۱ | ۱۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۰ | ۱۸ | ۲۳ | ۲۸ |
| ۱۹ | ۲۳ | ۲۵ | ۲۲ |
| ۲۶ | ۲۱ | ۲۰ | ۳۲ |
| اللہ | اللہ | اللہ | اللہ |

## آسیب کے لیئے

یہ آیت الکرسی کا مجرب نقش ہے گلے یا بازو میں باندھیں۔

بسم اللہ سَلَامٌ قَوْلًا مِنْ رَبٍّ الرَّحِیْمِ ہ

| ۲۶۱۶ | ۳۵۱۹ | ۳۵۲۲ | ۳۵۰۹ |
|---|---|---|---|
| ۳۵۲۱ | ۳۵۱۰ | ۳۵۱۵ | ۳۵۲۰ |
| ۳۵۱۱ | ۳۵۲۴ | ۳۵۱۷ | ۳۵۱۴ |
| ۳۵۱۸ | ۳۵۱۳ | ۳۵۱۲ | ۳۵۲۳ |

الٰہی بحرمت ہذا النقش فلاں بن فلاں فِیْہِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ را از آسیب و بھوت محفوظ دار

# گھر میں اینٹ اور پتھر برسنا

۷۸۶

| ی | ع | الم اع | ف |
|---|---|---|---|
| یے | ک | ل | ف |
| ق | م | د | ک |
| بدوح | بدوح | سیے | لاح ا |

اس نقش کو لکھ کر پانی میں دھو ڈالے اس پانی کو تمام مکان پر چھڑک ڈالے انشاء اللہ اینٹوں کا برسنا بند ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

**مکان کیلنا:** جس مکان میں جن و آسیب وغیرہ کا اثر ہو اسے کیلنے کا مجرب طریقہ یہ ہے کہ چار کیلیں لے کر ہر کیل پر آیت قطب سات سات بار پڑھ کر دم کر کے مکان کے چاروں طرف یعنی چاروں گوشوں میں گاڑھ دیں۔

نوٹ: آیت قطب سورہ آل عمران کی آیت نمبر ۱۵۴ ہے جو کہ چوتھے پارہ میں ہے

**نظر بد کا مجرب عمل:** سورہ قلم کی آخری دو آیتوں کو سات عدد سرخ مرچوں پر پڑھے اور دم کر کے بچے کے اوپر سے وار کر آگ میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ نظر بد کا اثر دور ہو جائے گا۔

سورۃ قلم ۲۹ پارہ

## نظر بد کا مجرب نقش:

۷۸۶

| الوکیل | ونعم | اللہ | حسبنا |
|---|---|---|---|
| مغنی | محیط | سابق | عزیز |
| عالم | ممالک | واحد | مانع |
| باقی | معبود | ممیت | محی |

یہ نقش رباعی لکھ کر گلے میں پہنایا جائے ہر شخص کی نظر سے محفوظ رہے گا۔ مجرب و آزمودہ ہے۔

۷۸۶

| لَا | حَوْلَ | وَلَا | قُوَّۃَ |
| --- | --- | --- | --- |
| حَوْلَ | وَلَا | قُوَّۃَ | اِلَّا بِاللّٰہِ |
| وَلَا | قُوَّۃَ | اِلَّا بِاللّٰہ | العلی |
| قوۃ | الابااللہ | العلی | العظیم |

**نظر بد کا مجرب تعویذ:** اگر بچے کو نظر بد ہو اور وہ بچہ دودھ نہ پیتا ہو تو تعویذ اُس کے گلے میں ڈالیں انشاء اللہ بچہ صحیح ہو جائے گا۔

# برائے جسمانی امراض

**دل کی بیماریوں کا عمل:** ہر نماز کے بعد گیارہ مرتبہ توجہ کے ساتھ یہ آیت پڑھیں اور خدا کی قدرت اور کلام اللہ کی برکت کا مشاہدہ کیجئے۔ مجرب ہے۔ آیت یہ ہے

فَاسْتَقِمْ کَمَآ اُمِرْتَ وَمَنْ تَابَ مَعَکَ

**ضعف دماغ کے لیے:** جس کا دماغ کمزور ہو وہ ہر نماز کے بعد یَا قَوِیُّ گیارہ مرتبہ سر پہ ہاتھ رکھ کر ترقی دماغ کی نیت کر کے پڑھے مجرب و آزمودہ ہے۔

**گنڈا برائے بخار:** سات تار کچے سوت کے لے کر اس پر چاروں قل پڑھ کر گرہ لگائے۔ اور گرہ لگاتے وقت یہ کہے بَسْتَمْ وَقُفْلْ کردم بنام فلاں بحق لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ط۔ اسی طرح چودہ بار چاروں قل پڑھے اور چودہ گرہ لگائے اور مریض کے گلے میں ڈالیں۔

**باری کے بخار کیلئے:** پیپل کے تین پتوں کو لے کر ہر پتے پر قُلْنَا یَا نَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَاَرَادُوْا بِہٖ کَیْدًا فَجَعَلْنٰھُمُ الْاَخْسَرِیْنَ ط معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ دیں۔ مریض وقت بخار سے تین گھنٹے پہلے ایک پتہ زبان سے ... پھر

ایک گھنٹہ بعد دوسرا پھر تیسرا وقت سے پہلے چاٹ لے انشاءاللہ بخار نہیں آئے گا۔ مجرب ہے۔

**برائے چیچک:** جیسے ہی بخار شروع ہو اور چیچک کا شبہ ہو یا نکلنا شروع ہو یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈالیں۔ نقش بغیر نقطوں کے لکھیے۔

| الحمدلله | رب العلمين | الرحمن الرحيم | ملک يوم الدين |
|---|---|---|---|
| اياک نعبد | واياک نستعين | اهدنا الصراط | المستقيم |
| صراط الذين | انعمت عليهم | غير المغضوب | عليهم |
| ولا الضالين | امين | بسم الله | الرحمن الرحيم |

لوٹ: نقش بناتے وقت سب سے پہلے سولھواں خانہ پُر کریں پھر دسواں پانچواں تیسرا، دوسرا، آٹھواں، گیارہواں، تیرہواں ساتواں، پہلا، چودہواں، بارہواں نواں، پندرہواں، چوتھا۔ اور آخر میں چھٹا خانہ پُر کریں۔

**مرض مرگی:** مرگی والے کے داہنے کان میں اذان اور بائیں کان میں اقامت سات مرتبہ کہنے سے بفضلہ تعالیٰ مریض تندرست ہو جائے گا مجرب عمل ہے۔

**الرجک ہونا:** اگر کسی چیز سے الرجی ہو تو اس نقش کو لکھ کر بروز جمعہ دائیں بازو کے ساتھ باندھے مجرب ہے۔

بسم الله الرحمٰن الرحيم

| ر | ح | ی | م |
|---|---|---|---|
| لا اله الا الله محمد رسول الله ط | | | |
| ر | ح | ی | م |

**عورت کا جاری خون بند کرنا:** اگر کسی عورت کا جاری خون بند نہ ہوتا ہو تو یہ نقش لکھ کر عورت کو دیں اور کہیں کہ کمر سے باندھے۔ انشاء اللہ اسی وقت جاری خون بند ہو جائے گا۔ خواہ کسی نے جادو وغیرہ سے خون کیوں نہ جاری کیا ہو۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۷۰ | ۲۶۵ | ۲۷۲ |
| ۲۷۱ | ۲۶۹ | ۲۶۷ |
| ۲۶۶ | ۲۷۳ | ۲۶۸ |

**ناف کا ٹلنا:** اگر کسی کی ناف ٹل گئی ہو تو اس کو چت لٹا کر اس کی ناف کو دائیں ہاتھ کی پانچوں انگلیوں سے پکڑ کر گیارہ مرتبہ یا شافی یا کافی بحق ایاکَ نعبدُ وایاکَ نستعین پڑھ کر دم کرے تین مرتبہ اسی طرح عمل کرے خدا کے فضل سے ناف اپنے مقام پر واپس آ جائے گی بے نظیر اور مجرب ہے۔

**بچھو کا جھاڑ:** ایک دائرہ بنا کر انیس کا ہندسہ اس دائرے میں یوں (۱۹) اور پوری بسم اللہ پڑھ کر سات جوتے اس ہندسہ پر مارے اسی طرح کرنے سے شفاء ہو جائے گی انشاء اللہ تعالیٰ یہ عمل مجرب ہے

**یرقان کا جھاڑ:** یہ عمل سورج نکلنے سے پہلے شام کو غروب آفتاب کے وقت کرنا ہے۔ یرقان کے مریض کو وقت مقررہ پر بلا کر جو نے کے پانی میں اس کے دونوں ہاتھ ڈالیں اور یہ آیت پڑھتے جائیں تین مرتبہ کے بعد یرقان ختم ہو جائے گا۔ روزانہ پانی پیلا ہوتا جائے گا یہ آزمودہ عمل ہے۔

نوٹ:۔ (سورہ بنی اسرائیل کی پہلی آیت ہے جو کہ پندرھویں پارے کی پہلی آیت یہ ہے یرقان کی جھاڑ میں یہی آیت پڑھی جائے گی۔

# برائے جسمانی درد

**سر درد کا بہترین:** اس نقش کو لکھ کر درد کی جگہ باندھیں درد کو آرام رہے گا۔ مجرالمجرب ہے۔

| حضرت عمرؓ | محمدؐ | | | حضرت ابو بکرؓ |
|---|---|---|---|---|
| محمدؐ | ٦ | ١ | ٨ | محمدؐ |
| | ٧ | ٥ | ٣ | |
| | ٢ | ٩ | ٤ | |
| حضرت علیؓ | محمدؐ | | | حضرت عثمانؓ |

**برائے سر درد:** سورۃ الناس سات بار پڑھ کر دم کرے اور مریض سے دریافت کرے اگر درد باقی ہو تو پھر سات بار سورۃ الناس پڑھ کر دریافت کرے اگر پھر بھی سر درد نہ جائے تو پھر سورۃ الناس سات بار پڑھ کر دم کرے۔ مجرب ہے آدھے اور پورے سر کے درد کے لیے۔

**نصف درد سر:** سورۃ اخلاص تین بار یا سات بار یا گیارہ بار پڑھ کر دم کریں مجرب ہے۔ اس کے علاوہ سورۃ اخلاص ہر بار پڑھ کر دم کرے۔ یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ط۔ مجرب المجرب ہے۔

**آدھے سر کا مجرب نقش:** آدھے سر کے درد اور دیگر تمام دردوں کے لیے درد کی جگہ پر یہ تعویذ باندھا جائے۔

نقش اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں

| ۳۹۲ | ۳۹۹ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۳۹۶ | ۳۹۵ |
| ۳۹۸ | ۳۹۳ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۹۴ | ۳۹۷ |

**دردِ کان کا مجرب عمل:** مندرجہ ذیل آیت پڑھ کر کان میں دم کریں۔ کَاَنۡ لَّمۡ یَسۡمَعۡهَا كَاَنَّ فِیۡۤ اُذُنَیۡهِ وَقۡرًا ۚ فَبَشِّرۡهُ بِعَذَابٍ اَلِیۡمٍ ۔

**دردِ دانت:** ان کلمات کو کاغذ پر لکھ کر درد کرنے والے دانت پر رکھیں بفضل خدا دانت کے درد سے آرام ہوگا۔ مجرب المجرب عمل ہے بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ لِكُلِّ نَبَاٍ مُّسۡتَقَرٌّ ۫ وَّ سَوۡفَ تَعۡلَمُوۡنَ ؕ۔

**ہر قسم کے درد کیلئے:** تین مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ؕ اور سات مرتبہ اعوذ بعزۃ اللہ و قدرتہ من شر ما اجدوا حاذر پڑھ کر درد کی جگہ دم کریئے۔ درد کی جگہ کو مضبوطی سے پکڑیں۔ انشاء اللہ تھوڑی ہی دیر میں درد خواہ کسی جگہ میں کیوں نہ ہو آرام پا جائے گا۔ آزمودہ اور مجرب المجرب ہے۔

# برائے لاعلاج مرض

**لاعلاج بیماری سے شفاء پانے کا مجرب عمل:** سورۃ قل یایہا الکفرون مع بسم اللہ ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھ کر سرسوں کے تیل کی بوتل پر دم کر کے محفوظ رکھئے جب کوئی مریض کسی قسم کے درد یا دیگر تکالیف کا عامل کے پاس آئے ذرہ سا تیل اس میں سے دے دیا جائے اور کہہ دیا جائے کہ ایک ایک قطرہ سوتے وقت مریض کے کان میں ڈالیں اور درد کی

جگہ مالش کریں۔ میں نے اس عمل کو کئی مرتبہ آزمایا اللہ کے فضل سے صحیح پایا۔

## لاعلاج بیماری کیلئے:

ایک سو گیارہ مرتبہ یَا ذُوالجَلَالِ وَالاِکرَام پڑھ کر پانی پر دم کر کے ہر روز پلایا جائے اکیس یوم بعد اکتالیس یوم اللہ کے فضل سے آرام پائے گا مجرب ہے۔

## ہر لاعلاج مرض کے لیے:

چار عدد نقش لکھ کر دے دیں سات نلکوں یا سات نلکوں یا سات کنوؤں یا سات چشموں کا پانی ایک بوتل میں بھر کر ایک تعویذ اس میں ڈالیں مریض وہ پانی سات روز پیئے دن میں تین مرتبہ صبح، دوپہر، شام سات دن بعد دوسرا تعویذ ڈال کر پلائیں۔ اسی کے بعد پھر تیسرا تعویذ اسی طرح پابندی کے ساتھ اکیس دن یہ تعویذ پلادیں اور چوتھا تعویذ موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دیں مجرب ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

بفضلہ تعالیٰ از ہر بلا و بیماری محفوظ شد

## روحانی و جسمانی بیماریوں کا علاج

بارش کے پانی پر یا چشمے کے پانی پر سورۃ فاتحہ، آیت الکرسی سورہ اخلاص و معوذتین ہر ایک کو ستر ستر بار پڑھ کر دم کر دیئے۔ مرض رگوں، پٹھوں گوشت پوست سے نکل جائے گا اور عیاش بدمعاش اس پانی کے پینے سے توبہ تائب ہو کر نماز کا پابند ہو جائے گا۔ جادو دفع ہوگا۔ نہایت مجرب ہے۔

# برائے اولاد زچہ بچہ

**اولاد کیلئے مجرب عمل:** اگر کسی کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو یا زندہ نہ رہتی ہو تو اس عمل کو کرے ابتدائی مہینہ میں چاند نکل آنے کے بعد نو دن تک نماز مغرب کے بعد پڑھے ، ایک سیب اپنے سامنے رکھ لے اور نو سو بار یہ عمل پڑھا جائے اور پڑھ کر سیب پر دم کیا جائے۔ حُمَّ الْاَمْرُ وَجَاءَ النَّصْرُ ط۔ پھر سیب کے دو ٹکڑے کر کے مرد اور عورت کھالے اسی طرح نو دن تک نو سیب کھلائے جائیں اور دل میں یہ خیال ہو کہ اگر اولاد نہ ہوتی ہو تو خدا اولاد دے اگر زندہ نہ رہتی تو خدا تعالیٰ اولاد کو زندہ رکھے۔

**برائے سلامتی اولاد:** جس عورت کا بچہ زندہ نہ رہتا ہو ایک سو ساٹھ بار بسم اللہ شریف لکھ کر اس کو دی جائے کہ اپنے پاس رکھ لے انشاء اللہ اس کی اولاد زندہ رہے گی مجرب عمل ہے

**آسانی پیدائش:** تھوڑا سا گڑ لے کر اکیس مرتبہ دم کرے۔ پھر عورت کو وہ گڑ کھلائے۔ مجرب ہے آیت شریفہ یہ ہے

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ط وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ط وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ

**دردِ زہ کا تعویذ:** یہ تعویذ ناف پر باندھیں دس منٹ کے اندر بچہ بحکم خدا پیدا ہوگا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| اَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ |
|---|
| وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ |

**کمی دودھ:** جس عورت کا دودھ کم ہو اور بچہ کا پیٹ نہ بھرتا ہو یہ آیتیں لکھ کر تعویذ بنا کر عورت کے گلے میں ڈالے بڑا مجرب ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ، اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَمَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَکُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ ط عٰلِمُ الْغَیْبِ وَالشَّہَادَۃِ الْکَبِیْرُ الْمُتَعَالِ ط۔

**بچے کے رونے کا مجرّب تعویذ:** یہ تعویذ لکھ کر بچے کے گلے میں ڈال دیں میرا ذاتی تجربہ ہے انشاء اللہ بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔

| بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ |
| --- |
| بِسْمِ اللّٰہِ الشَّافِیْ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَافِیْ |
| لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ط |

**بچوں کی مرض مسان**

۷۸۶

| | | |
| --- | --- | --- |
| ۳۱۵۷ | ۳۱۵۰ | ۳۱۵۵ |
| ۳۱۵۲ | ۳۱۵۴ | ۳۱۵۶ |
| ۳۱۵۳ | ۳۱۵۸ | ۳۱۵۱ |

یہ تعویذ بہترین اور مجرب ہے معطر کر کے بچے کے گلے میں ڈالیں انشاء آرام ہوگا۔

# متفرق عملیات

**شناخت چور کا مجرّب عمل:** یہ تصور کر کے کہ چور واپس آکر مجھ سے معافی مانگ رہا ہے ہر نماز کے بعد روزانہ پانچ مرتبہ وَلِلّٰہِ مُلْکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَغْفِرُ لِمَنْ یَّشَاءُ وَیُعَذِّبُ

مَن یَّشَآءُ وَکَانَ اللّٰہُ غَفُوۡرًا رَّحِیۡمًا ط ۔ پڑھو انشاء اللہ ایک ہفتے کے اندر یا تو چور تمہارے پاس آجائے گا یا خواب میں یا الہامی طور پر چور کا نام ونشان اور مکمل پتہ چل جائے گا۔

**ڈراونے خواب و پریشانی کے لیئے** اس نقش پاک کو پاک کاغذ پر لکھ کر دائیں بازو پر موم جامہ کر کے باندھیں بہت مجرب ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

**خواب میں ڈرنا** رات کو سوتے وقت با وضو لیٹ کر تین بار اعوذ باللہ مِنَ الشَّیۡطٰنِ الرَّجِیۡمِ پڑھ کر تین دفعہ آیت الکرسی پڑھے وَلَا یَؤُدُہٗ حِفۡظُہُمَا وَھُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ ط۔ کے الفاظ کی تین مرتبہ تکرار کرے اور سو جائے انشاء اللہ آئندہ خواب میں سوتا ہوا نہ ڈرے گا۔ مجرب ہے

**تقویت نگاہ کیلیئے** ہر نماز کے بعد تین مرتبہ یا سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کے اگلے سرون پر دم کر کے دونوں آنکھوں پر پھیر دیا جائے اول و آخر درود شریف بھی پڑھیں مجرب ہے یہ عمل جاری رکھیں۔ انشاء اللہ مرتے دم تک نظر کمزور نہ ہوگی۔

فَکَشَفۡنَا عَنۡكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الۡیَوۡمَ حَدِیۡدٌ ط ۔

**حاکم کو مہربان کرنا:** بوقت پیشی حاکم یا عدالت تعویذ کو اپنے پاس رکھے بازو پر باندھے یا رومال میں باندھے یا پگڑی میں رکھے

مجرب ہے۔

۷۸۶

| ۳۷۵ | ۳۷۸ | ۳۸۱ | ۳۶۷ |
|---|---|---|---|
| ۳۸۰ | ۳۶۸ | ۳۷۴ | ۳۷۹ |
| ۳۶۹ | ۳۸۳ | ۳۷۶ | ۳۷۳ |
| ۳۷۷ | ۳۷۲ | ۳۷۰ | ۳۸۲ |

## مچھروں سے حفاظت

چار کاغذوں پیا الگ الگ یہ عدد لکھ کر مکان یا کمرہ کے چاروں کونوں پر چپکا دیں۔ انشاءاللہ سب مچھر بھاگ جائیں گے مجرب ہے ۱۲-۱۲-۱۱

## حسب مرضی بیدار ہونے کا عمل :

سوتے وقت سورہ کہف کی آخری چار آیتیں پڑھ کر خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں عرض کرے یا اللہ اپنی کرم نوازی سے مجھے اتنے بجکر اتنے منٹ پر بیدار کردے۔

## استخارہ کا مجرب عمل

عشاء کی نماز کے بعد تازہ وضو کر کے بستر پر بیٹھ کر یا لیٹ کر درود شریف پڑھے پھر دس بار الحمد شریف اور گیارہ بار قل شریف پڑھ کر سینے پر دم کریں اور روبہ قبلہ دائیں پہلو سو جائیں اور یہ نیت کریں کہ اللہ تعالےٰ اپنے کلام پاک کی برکت سے مجھ کو خبر دے کہ یہ کام کروں یا نہ کروں۔

## برائے حفاظت

جو شخص صبح و شام چاروں قل یعنی سورۃ الکافرون، سورۃ اخلاص سورۃ

الفلق۔ سورۃ الناس کو پڑھ کر اپنے اوپر یا اپنی اولاد پر اور اپنی جائیداد مال و متاع اور مال و مویشی پر دم کر دیا کرے گا۔ کوئی جادو جن، پری، آسیب وغیرہ اس پر اثر نہیں کرے گا۔ خواہ کتنا ہی دعویٰ و فخر کے ساتھ جادو ٹونے میں ماہر ہونے کا دعویٰ کیوں نہ کرے۔ ان چاروں سورتوں کے عامل پر کوئی اثر نہیں ہو سکتا یہ چاروں سورتیں دفع سحر، نظر بد، جادو ٹونے اور جمیع آفات ارضی و سماوی سے بچانے کے لیئے اکسیر اور باثر ہے۔ ان چاروں سورتوں سے پہلے سورۃ الفاتحہ اور آیت الکرسی پڑھنا بہتر ہے۔

## برائے مقصد میں کامیابی

سورہ جاثیہ کی آیت سات سے دس تک چار آیتیں یعنی وَیْلٌ عَظِیْمٌ تک خلوص نیت کے ساتھ پڑھ کر اپنی دائیں ہتھیلی پر تین مرتبہ دم کر کے پھر مٹھی بند کر دے جس شخص سے حاجت ہو اس کے سامنے جا کر مٹھی کھولے انشاء اللہ وہ آدمی اس پر بہت زیادہ مہربان ہو گا۔ بارہا کا آزمودہ و مجرب عمل ہے۔

## ہر قسم کے بخار کے لیئے

مندرجہ ذیل نقش لکھ کر گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ بخار غائب ہو گا۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

یَا اللّٰہُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ ہ

لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الشَّافِیْ اَنْتَ الْکَافِیْ ۔

## درندہ جانور کے حملے سے حفاظت کے لیئے

اگر شیر یا کتا یا کوئی اور حملہ آور جانور راستے میں حملہ کرے

تو فوراً وَ کَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَیْهِ پڑھنا شروع کر دے انشاء اللہ حملہ آور جانور حملہ کرنے سے باز آجائے گا ہزاروں مرتبہ کا تجربہ ہے۔

**آسیب زدہ کا رقعہ:** اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِهٖ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بعد حمد و نعت کے فقیر کی طرف سے اگر مسلمان ہو تو السلام علیکم کہے اور نہیں تو یوں معلوم کرے کہ جناب سید احمد صاحب کو امام زمان اکابر حق اور اس فقیر کو اس کے تابعداروں میں سے سچ جانتے ہو تو اس رقعہ کو دیکھتے ہی رخصت ہو جاؤ زیادہ

وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰی۔ یَا اَیُّهَا الْجَانُّ علیکم عهد دَاوُدَ سُلَیْمَانَ

اگر آسیب زدہ کو یہ رقعہ دکھایا جائے تو جن فوراً چلا جائے گا۔

## برائے ترقی رزق

بعد نمازِ عشاء ایک سو گیارہ بار فان تولوا فقل حسبی اللہ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَیْهِ تَوَکَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِیْمِ ط۔ پڑھیں۔ اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف یہ عمل بلا ناغہ گیارہ روز تک جاری رکھیں۔ مجرب عمل ہے

# مُندرا

فقیر کے سینہ کے راز کو طشت ازبام کر رہا ہوں۔ مجھے یقین ہے کہ یہ ہر چیز دنیا کی کسی کتاب میں آپ کو نہیں ملے گی۔ چلہ کبیر کا طریقہ یہ ہے اوّل اپنے گرد حصار کھینچ کر اکتالیس یوم تک روزانہ اکتالیس ۴۱ مرتبہ مسلمانوں کی قبروں میں بیٹھ کر چلہ پورا کرے۔ اس کے بعد اکتالیس یوم خاکروبوں کی قبروں میں بیٹھ کر اکتالیس مرتبہ روزانہ پڑھ کر دوسرا چلہ پورا کرے، اور اسطرح تیسرا چلہ ہندوؤں کی مسان کی جگہ میں بیٹھ کر پورا کرے، اس کا عامل ہو جائے گا۔ اس کے بعد ہر قسم کے جنّات، آسیب اور نظر بد، جادو، وغیرہ کے مریض پر ایک دفعہ پڑھ کر دم کریں، فوراً آرام ہو گا۔ بلکہ کل امراض خبیثہ پر یہ مُندرا کام دیتا ہے اگر اس کا تعویذ بنا کر دینا ہو تو سات رنگ کا دھاگہ لے کر اس پر گیارہ دفعہ پڑھ کر گیارہ گرہیں لگائیں اور مریض کے گلے میں ڈالدیں، عمل پڑھتے وقت کچھ ڈر اور خوف معلوم ہو تو دل کو مضبوط رکھیں جو کچھ ہو گا حصار کے باہر ہو گا۔ اگر کوئی اسطرح عمل نہ کر سکے تو چلہ صغیر یہ ہے کہ دیوالی کی رات یا چاند گرہن کے موقعہ پر پڑھ لیا کریں۔ عمل قابو میں رہے گا۔ مجھے یہ عمل ایک مسلمان فقیر سے ملا ہے وہ تو ہر مرض کا علاج اسی سے کرتا تھا۔ بس ایک دفعہ پڑھ کر دم کر دیا۔ مرض کا نام و نشان تک باقی نہیں رہتا۔ زبردست جھاڑ کا عمل ہے جو تمام دم کرنیوالے عملوں کا سرتاج ہے۔ میں نے اپنے مجربات اور سینہ کے رازوں کو فراخدلی سے ظاہر کر دیا ہے تاکہ آپ خود فائدہ اٹھائیں اور خلق خدا کی خدمت کریں اور مجھ ہیچ مدان کے لیے دعائے خیر کریں۔

یہ عمل در اصل بندش کا ہے اس سے سانپ کا زہر، بخار چڑھنا بندھ جاتا ہے۔ کالے علم کا اثر بھی بندھ جاتا ہے، تمام ہتھیار بندھ جاتے ہیں اور جسم سے خون کا ایک قطرہ تک نہیں نکال سکتے۔ اس سے ۶ راگ اور ۳۶ راگنی بھی بندھ جاتی ہیں۔ یعنی کوئی شخص نہ گا سکتا ہے نہ ساز بجا سکتا ہے، جنات کو قید بھی اس سے کیا جاتا ہے۔

# مُندرا

مُردان شاہ علی ضرب زور سے لگا ۔ گئے بات پر سوار ہوتے آپ شہنشاہ

اَشْہَدُ لَا اِلٰہَ کو پڑھاں پیر مرتضٰی ۔ سنجوا اللہ کی اکاں آپ لئی رگا

اَلتَّحِیَّاتُ لِلّٰہِ کی ڈھال ہمری سی عطا ۔ الم ترکیف فعل ربک شمشیر لئی رگا

لِاِیْلٰفِ قُریش کٹار سان لگا ۔ قُل ھُوَ اللّٰہُ ہوا مدد کا نزود ست میں پھڑا

قُل اعوذُ برب النّاس کی کمان ہے صفا ۔ یا اَیُّہَا المُزمل ترکش میں تیر پار

وَالتِّین والزیتون کر زا آپ کی اِلا ۔ مومنین کمر باندھ کر طیار ہو کھڑا

اَن لا الہ کو پڑھ کر جبرائیل کو بلا ۔ مَا ذَرَا اِلَّا اَنْتَ میکائیل جی بھی تھا

ثُمَّ مَا تک اسرافیل جلدی سے پھر آیا ۔ اِنِّی کُنْتُ مِنَ عزرائیل یا علی دی دُھا

مِنَ الظّالِمِین یا کلکا یا ابد ھو مدوا ۔ محمد جی اسم اعظم پڑھ کر پشت میں ہوا تھا

خواجہ ادریس قرنی سب نبی کے یار تھا ۔ خواج خضر آتے ہیں جو بحروں کے ملاح

چڑھے محی الدین جو غوثوں کے بادشاہ ۔ فرید شکر گنج خواجہ قطب کو بلا

آدم تھے نبی نوح ذکر شیش کا بھی تھا ۔ یعقوب اتے ادریس حضرت یوسف بھی نال تھا

موسیٰ توریت شتر میں عاصا کو پکڑا ۔ عیسیٰ انجیل نال لائے حضرت یونس کو نال لا

سلیمان بھی زبور لے داؤد آ گیا ۔ ترت چڑھے حضرت ابراہیم اسماعیل نال تھا

چڑھے ہیں سب مرسل محمد کا حکم تھا ۔ دُلدل پر سوار ہوئے آپ شاہ لافتا

کفر کے تئیں ست ہے رستم بھی کام تھا ۔ محمود ہی کو قید کیا جو جنوں کا بادشاہ

برادن مشتدر شاہ شرف کو باندھ لا ۔ جسرتھ گورو گورکھو ناتھ تو مسلی کافرا

کفاک چھل کاٹ پکڑ رام کو بلا ۔ سنیا کو لاد پکڑ رام کے سوا

وہ کنسر کو کیا قید جو لنکا بھی رہتا تھا ۔ بارہ امام نال لے حضرت الیاس چڑھے دعا

جوگی اسماعیل رام چندر کو قید کر دیا ۔ دَمَشْتْ بھیم سین جبر ماہو کو پکڑا

ٹونا چاری کا لکاں پکڑ دھرت میں دبا — جو اشٹ کو نہ ملنے اس کو مار دو دھا

نانک تے مرداہ پکڑ دیریاں کو لا ، — نارد کو سبھی جوگناں کل کوز بجنپر پا

بھیر دن سب کو قید کر دیا — پھر راگ چھتی راگنی حضور میں بلا ء

جنتر کی تار بن سبھی تار تیس ہٹا — جادو مسان کھیل سب کھبڑیاں کو لا

کالے علم کو بن شہ مدا کو پکڑ لا — اُٹو بن باندھ گنڈا تعویذ پار ا

منتر سبھ کو بن سبھی تنتر کو بیچ پار — جادو ٹیل کو بھی مرڑیاں کی خاک پار،

سید احمد کبیر سب ڈیناں کو باندھ لا — کھیل سبھی بن مدار کے مدار کا

جنید پیر تاپ سبھی قید کر دیا — بائنک کی وس بن بھی گنگے کھاند ولا

سپتوں سبھی داتاں کو اُناں قید کیا — سپوں کی زہر کیل بچھو کی طرف جاء

بھن اسکی پکڑ بن ڈنگ سبھی چیز کا — حضرت سلیمان بیٹھا تخت پر سبھی پریوں کی طرف جا

دیو جن بھوت پری سب چڑیلوں کو باندھ لا — سائے میں سب کو باندھو جو گئے بات میں رہا

نظر اور پیار ایک پلک میں ہٹا! — بیماری سب دفع کر ورد پڑھ بسم اللہ

مدد میری پیر دستگیر بادشاہ — بندوق اور توپ سبھی باندھ دے کلا

نیزہ اور تلوار گرز سب باندھوں کو باندھ لا — ہتھیار جو زمیں رہا !

رمتا کو کہو۔ الحمد للہ رب العالمین۔ آمین۔ آمین

ؤ

# اَسناد

نعلین حضرت رسالت پناہ احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جو شخص اس نقش نعلین کو اپنے پاس رکھے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ مگر اس کے میرے نزدیک درمیان کوئی حجاب نہ ہووے اور جہاں جاوے فتح پاوے بازو یا گلے میں باندھے اگر لڑائی میں جاوے سلامتی سے واپس آوے اور ہر روز سچے دل سے اس نقش نعلین پر نظر کرے گویا ہزار غلام آزاد کرے اور ہزار دینار خدا کے راستہ میں خیرات کرے اور ہزار ننگوں کو جامہ پہناوے اور ہزار حج گزار ہووے جو شخص شک لاوے بڑا گنہگار ہووے۔

**اسناد:** پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو شخص اس نقش کو اپنی عمر میں ایک بار دیکھے اس کے پچاس ہزار سال کے گناہ اللہ تعالیٰ بخشدیوے اور اگر دو بارہ دیکھے اس کے ماں باپ کے گناہ اللہ تعالیٰ بخشدیوے اور چار مرتبہ دیکھے تمام اس کے دشمن ہلاک ہوجائیں اور اس نقش کو پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم نے مہتر جبرائیل علیہ السلام سے پایا مہتر جبرائیل علیہ السلام رب العالمین کی درگاہ سے لائے۔

نقش یہ ہے

| | بسم اللہ الرحمٰن الرحیم | | |
|---|---|---|---|
| ا ر د | دی ا | ا و | ا دا د |
| لاموال<br>اع ا<br>اعاع | ادا<br>ع اع<br>مع | اک<br>اع ا<br>عاع | ان ا ں<br>اي اي<br>اي اي |

**اسناد:** نقش بزرگوار حضرت رسول اللہ صلعم نے فرمایا کہ جو شخص اس نقش کو فجر کی نماز کے وقت دیکھے گویا حضرت آدم علیہ السلام کے ہمراہ پچاس ہزار حج پڑھا جائے جو شخص بعد نماز ظہر کے دیکھے گویا ہمراہ حضرت ابراہیم پیغمبر علیہ السلام کے ساٹھ ہزار حج کیا ہووے اگر جو شخص بعد نماز عصر کے دیکھے گویا یونس علیہ السلام کے ہمراہ ستر ہزار حج کیا ہووے اگر کوئی بعد نماز مغرب کے نظر کرے، گویا کہ موسیٰ پیغمبر علیہ السلام کے ہمراہ اسی ہزار حج پڑھا ہووے اور اگر کوئی بعد نماز عشاء نظر کرے گویا حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمراہ ایک لاکھ حج کیا ہووے اور ہزار ثواب قرآن اس

کے نامہ اعمال میں لکھے جاویں اور دوسرے ثواب بہت ہیں واللہ اعلم بالصواب
نقش معظم یہ ہے۔

| ۵۱۲۳ | ۱ع۲۲ | ۲ع۱ | ددع۱ | یا محمد |
|---|---|---|---|---|
| ۵۸۷۶ ۵۸۵۸ ۵۲ | ۵۱۲۲ ۶۷۸ | ع۱۷ ۶۷۸۳ | ۱۵ ۴ ع ھو ۷ | یا محمد |
| ۵۱۲ ۳۷۷ | ۵۶۱۶ ۶۷۸ | ۸ ۱۴۷ | ۵ ۴۷ | یا محمد |
| ۵۱۱۴۷ ۶۸۷ | ۵۱۴ ۶۷۸۱ | ۵۱۴۷ ۷۶۷ | دع۱ | یا محمد |

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝ مَا قَطَعْتُمْ مِّنْ لِّيْنَةٍ اَوْ تَرَكْتُمُوْهَا قَآئِمَةً عَلٰٓى اُصُوْلِهَا فَبِاِذْنِ اللّٰهِ وَلِيُخْزِيَ الْفٰسِقِيْنَ ۝۔

جو کوئی اس نقش کو اپنی عمر میں ایک مرتبہ لکھے یا اپنے پاس رکھے۔ خدا تعالیٰ قیامت تک عذاب سے بچاوے اور چار چیز حاصل ہووے اول ایمان سلامت رہے دوسرے اسکی عمر زیادہ ہووے تیسرا اس کا رزق کشادہ ہوئے چوتھا مرگ مفاجات سے امن میں رہے اور چار چیز دوسری پاوے اول خدا تعالےٰ کا دیدار حاصل ہووے دوم دوزخ کی آگ سے بچے سوم بے حساب جنت میں جاوے چہارم تمام مخلوق اس کو چاہنے والی ہووے نقش معظم و مکرم یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم ۝

| ۱۸د۹ ۴۳ | ۶۳ ۱ | سوس ۶ | ۹ | یا | اللہ | یا اللہ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اصید ۴ | ملا | داع اھ | ۳۳۱ | یا مومن | یا غفران | یا رحیم |
| ھھدا | اع مدا | علدا سر | ۳۲۱ اھع | مان مسوما | یا ودود | یا منان |
| وہا | ۱۱۵۵ | مرکرم | سواع | یا دیان | یا سلطان | یا سبحان |
| یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ | یا اللہ |
| یا محمد | یا محمد | یا محمد | یا محمد | یا محمد | یا محمد | یا محمد |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

فاتحہ الی حضرۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم
والی ارواح الہٖ واولادہٖ واصحابہٖ وازواجہٖ وذریاتہٖ
واہل بیتہٖ خصوصاً الی ارواح حضرۃ ابا بکر الصدیق
وحضرت عمر وحضرت عثمان وحضرت علی رضی اللہ
عنہم اجمعین والی ارواح حضرت امام حسن وحضرت
امام حسین والی ارواح حضرت خدیجۃ الکبریٰ و
عائشہ صدیقہ و فاطمۃ الزہرا جمیع اہل بیت
رسول اللہ وجمیع شہیدان دشت کربلا و الی
ارواح حضرت غوث الثقلین سید عبد القادر
جیلانی قدس اللہ سرہ العزیز والی ارواح حضرت
امام اعظم و امام شافعی و امام مالک و امام احمد
حنبلی والی ارواح جمیع انبیاء و جمیع اولیاء و جمیع
شہداء و جمیع صالحین و لجمیع المومنین و المومنات
والمسلمین و المسلمات و کل کافۃ اہل اسلام
فاتحہ سبحان ربک رب العزت عما یصفون
وسلام علی المرسلین والحمد للہ رب العلمین امین

تمت امین ط

جو شخص۔ یہ نقش معظم کو اپنی تمام عمر میں تین مرتبہ دیکھے یا محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اُس آدمی کے گناہوں کو اللہ تعالیٰ معاف کرے ہر ایک مسلمان عورت اور مرد کو واجب ہے کہ اس نقش کو لکھ کر اپنے پاس رکھے تاکہ دنیا سے ایمان کے ساتھ جاوے۔

# نقش معظم ومکرم یہ ہے

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

الرَّزَّاقُ ذُو الْقُوَّةِ الْمَتِیْنُ یَا هَادِیُ اِنَّ اللّٰہَ یَهْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ یَا بَدِیْعُ بَدِیْعُ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضِ یَا عَالِمُ عَالِمُ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ یَا فَتَّاحُ وَهُوَ الْفَتَّاحُ الْعَلِیْمُ یَا رَقِیْبُ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلَیْکُمْ رَقِیْبًا یَا مُحِیْطُ اللّٰہُ بِمَا یَعْمَلُوْنَ مُحِیْطٌ یَا قَاضِیُ وَاللّٰہُ یَقْضِیْ بِالْحَقِّ یَا صَمَدُ قُلْ هُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اَللّٰہُ الصَّمَدُ یَا حَسِیْبُ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ

| لَآ اِلٰہَ | اِلَّا اللّٰہ | مُحَمَّدٌ | رَسُوْلُ | اللّٰہِ |
|---|---|---|---|---|
| لَآ اِلٰہَ | اِلَّا اللّٰہُ | ۵۱۲ | ۳۳۳ | ۴ |
| ۳ | ۱۴۱۶۸ | ۷۸ | ۲ | ۱۱۹ |

جو شخص اس نقش کو دیکھے رات دن خوشی سے رہے اُس کے اگلے پچھلے گناہ بخشے جائیں۔ نقش معظم ومکرم یہ ہے۔

نقش مکرم اگلے صفحہ پر ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم




اسناد: جو شخص کہ اس نقش کو ہر روز دیکھے اس کے اگلے اور پچھلے گناہ بخشے جائیں اور وہ رات دن مبارک ہوئے اگر مخلوق کے نزدیک جاوے تو

اس کو نیک سمجھیں کوئی اس نقش کو لکھ کر اپنے نزدیک رکھے پانچ چیز سے ڈرے اور پریشان خواب نہ دیکھے دینی اور دنیوی مرادیں اس کی بر آویں۔ انشاء اللہ تعالےٰ۔ نقش معظم و مکرم یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

م ح م د

| امر | م ا | ان | در |
|---|---|---|---|

اسناد: جو شخص اس نقش معظم کو تمام عمر میں ایک مرتبہ دیکھے اس کے ستر برس کے گناہ خدا تعالےٰ معاف کرے جو شخص اس نقش کو ایک بار دیکھے اس کے ماں باپ اور خویشوں کے گناہ اللہ تعالیٰ معاف کر دے اس نقش معظم کو باوضو ادب کے ساتھ شروع ماہ میں دیکھے گویا کہ دیدار حضرت سبحانہ تعالیٰ دیکھا اور بخشا جاوے

نقش معظم و مکرم یہ ہے۔

| لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ |
|---|
| بحق کھیعص بحق حمعسق |
| یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بحق ص ۲ |

یہ نقش مہر نبوت کو جو شخص کہ ہر روز دیکھے اللہ تعالیٰ قیامت کے روز اس بندہ کی صورت چودھویں رات کے چاند کے مانند روشن اور منور کرے جو شخص کہ اپنے نزدیک رکھے اس کے گھر والوں پر کوئی آفت اور زحمت نہ پہنچے۔

